# عنوانات

بسم اللہ الرحمن الرحیم

شروع اللہ کے نام کے ساتھ جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے....

# گزارش

اگر مجھ سے پوچھا جائے کہ تجھے اپنی کون سی کتاب پسند ہے تو میں جواب دوں گا کہ مجھے اپنی لکھی ہوئی ہر کتاب پسند ہے اور دلیل یہ دوں گا کہ میری تمام تخلیقات میری زندگی کی انتھک کوششوں کا نتیجہ ہیں۔ مجھے اپنی تخلیقات سے اپنی اولاد کی طرح محبت ہے۔ میں جس طرح اپنی اولاد کے سلسلے میں تمیز اور فرق محسوس نہیں کرتا۔ اسی طرح اپنی کسی تصنیف کو دوسری پر ترجیح دینا میرے لئے محال ہے۔

میں جب کسی موضوع پر کتاب لکھنے کا ارادہ کرتا ہوں تو پہلے اس کا گہرا مطالعہ کرتا ہوں۔ میں یہ دیکھتا ہوں کہ دوسروں نے اس موضوع پر کس طرح کیا لکھا ہے۔ پھر سوچتا ہوں کہ میں کس طرح آسان زبان اور سہل انداز میں پیش کروں کہ خاص و عام اس سے فائدہ اٹھا سکیں۔

اس کے بعد نوٹس تیار کرتا ہوں۔ نوٹس تیار کر کے لکھنا شروع کرتا ہوں۔ کوشش کرتا ہوں کہ بھرتی کی عبارتوں سے پرہیز کروں اور خواہ مخواہ کتاب کو ضخیم نہ کروں۔ میں عوام کی خاطر خواص کا خیال کم کرتا ہوں۔ اسی لئے علمی بحثوں اور علم الکلام اور فلسفہ و منطق کی پیچیدگیوں سے عوام کو بچاتا ہوں۔ سیدھے طور پر

بات پہنچانے کی کوشش کرتا ہوں۔ کوشش یہ ہوتی ہے کہ میں اپنے دل کی بات کسی طرح دوسرں کے دل میں اتار دوں۔

میں یہ سوچ بھی نہ سکتا تھا اور نہ سوچتا ہوں کہ جو کچھ میں عوام کے لیے لکھتا ہوں وہ علم دین رکھنے والے اونچے لوگ بھی پسند کر سکتے ہیں یا پسند کرتے ہیں۔ اس کا اندازہ پہلی بار مجھے اس وقت ہوا جب میں نے جولائی ۱۹۷۷ء میں ام المومنین حضرت عائشہ رضہ کے عنوان سے خواتین اور طالبات کے لئے ایک نمونہ عظیم نمبر شائع کیا۔ اس پر اخبار و رسائل نے بڑے اچھے تبصرے کئے ذی علم طبقے میں یہ کتاب زیر بحث رہی۔ اللہ نے اس کتاب کو ایسی مقبولیت عطا فرمائی کہ عرب کے مشہور مقام طائف کے ایک بزرگ سید منظور حسن صاحب نے اپنے خرچے سے پاکستان میں دس ہزار نسخے چھپوا کر مفت تقسیم کئے۔ پھر مجھے ترغیب دلائی کہ میں اسی طرح کی ایک کتاب "خاتون جنت" کے نام سے بھی ترتیب دوں

سید منظور حسن صاحب نے یہ بات ریڈینس دہلی کے فاضل مدیر جناب رضوی صاحب کے ذریعہ مجھ تک پہنچائی۔ رضوی صاحب نے مجھ سے فرمایا۔ بات میرے دل میں آگئی۔ میں نے اس موضوع پر مواد فراہم کیا۔ کئی بار غور سے پڑھا اور اب دو برس کی محنت پڑھنے والوں کے سامنے ہے۔ مجھے نہیں معلوم کہ قارئین کرام اسے نمونہ عظیم نمبر کی طرح پسند کریں گے یا نہیں لیکن مجھے یہ کتاب اسی طرح پسند ہے جس طرح نمونہ عظیم نمبر۔ دعا ضرور کرتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ اسے بھی مقبولیت عطا فرمائے اور زیادہ سے زیادہ لوگ پڑھیں۔ فیصلہ پڑھنے والے ہی کریں گے۔ اتنی ان سے درخواست ضرور ہے کہ میرے لیے اور محرک کتاب جناب منظور حسن صاحب کے لئے دعائے خیر ضرور فرمائیں۔ والسلام

(مائل خیرآبادی)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا

## تعارف

حضرت فاطمہ زہرا رض اللہ کے آخری رسول حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی اولاد میں سب سے چھوٹی اور بہت ہی پیاری بیٹی تھیں۔ اسلامی تاریخ میں حضورؐ کے بعد جن بزرگ ہستیوں کا نام نامی آتا ہے ان میں آپ کی زوجۂ محترمہ ام المومنین حضرت خدیجۃ الکبریٰ، آپ کے چچازاد بھائی علی رض اور نواسے حسن وحسین رضی اللہ عنہم کا نام بڑے ادب و احترام سے لیا جاتا ہے۔ حضرت خدیجہ رض بی بی صاجبہ کی ماں تھیں۔ حضرت علی رض شوہر اور حسن رض وحسین رض بیٹے۔ چونکہ سیرت الزہرا سے ان محترم ہستیوں کا گہرا تعلق ہے اس لئے مناسب معلوم ہوتا ہے کہ پہلے مختصر طور پر ان بزرگوں کا تعارف کرا دیا جائے تو مناسب رہے گا۔

**حضرت خدیجہ رض**

حضرت خدیجہ رض نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی جوانی کے زمانے میں مکہ معظمہ کی ایک نہائت مالدار اور رئیس خاتون تھیں۔ یکے بعد دیگرے دو بار شادی کر چکی تھیں لیکن ان شوہروں میں سے کسی کی زندگی نے وفا نہ کی۔ دونوں ایک ایک اولاد چھوڑ کر انتقال کر گئے اور حضرت خدیجہ رض بیوہ ہو گئیں۔ والد کا بھی انتقال ہو چکا تھا۔ والد اور شوہروں کے ترکے سے ان کو کافی دولت ملی۔ چونکہ حسین وجمیل اور پاکیزہ اخلاق تھیں اس لئے بہت سے رئیسوں نے شادی کا پیام دیا لیکن وہ تیار نہیں ہوئیں۔ دولت کو تجارت میں لگایا کرتیں یہ کہ منافع طے کر کے کسی شخص کو مال دے دیتیں۔ وہ قافلے کے ساتھ باہر جاتا۔

مال بیچ کر واپس آتا۔ حساب ہوتا اور جو جس کے حصے میں آتا لے لیتا۔

حضورؐ اس وقت اپنے چچا ابو طالب کے ساتھ رہتے تھے۔ ابو طالب مالدار نہیں تھے۔ وہ تجارت میں روپیہ نہیں لگا سکتے تھے۔ اس لئے جب حضورؐ بڑے ہوئے تو آپؐ بھی منافع طے کرکے لوگوں کا مال لے جانے لگے۔ مکے میں آپؐ کی دیانت۔ صداقت اور سمجھداری کی دھوم تھی۔ حضرت خدیجہ رضؓ نے بھی آپؐ کی شہرت سنی منافع طے کرکے مال سپرد کیا اور ایک غلام ساتھ کر دیا۔ واپسی پر حضرت خدیجہ رضؓ کے سامنے کئی باتیں آئیں اول یہ کہ اس بار منافع بہت زیادہ ہوا۔ دوسرے یہ کہ غلام نے حضورؐ کے اخلاق اور دیانت کی بڑی تعریف کی تو حضرت خدیجہ رضؓ کا دل آپ کی طرف مائل ہوا اور انھوں نے حضورؐ سے شادی کرلی۔ اسوقت حضورؐ کی عمر ۲۵ سال اور خدیجہ رضؓ کی عمر چالیس سال کی تھی۔ شادی کے بعد اور قریب سے حضورؐ کے عادات و اطوار کو دیکھنے کا موقع ملا تو آپ سے بے انتہا محبت کرنے لگیں۔ محبت کا عالم یہ تھا کہ نوکر اور غلام موجود تھے پھر بھی وہ حضورؐ کے کام خود کرتیں اور خوش ہوتی تھیں۔ حضورؐ بھی ان سے بہت محبت کرتے تھے۔ جب تک وہ زندہ رہیں حضورؐ نے دوسری شادی نہیں کی جب کہ عرب میں اس وقت زیادہ سے زیادہ بیویاں رکھنے کا رواج تھا۔

## حمائتِ رسول

حضورؐ جب چالیس سال کے ہوئے تو اللہ تعالیٰ نے آپ کو اپنا نبی بنایا۔ آپؐ نے اپنے نبی ہونے کا ذکر حضرت خدیجہ رضؓ سے کیا۔ انھوں نے فوراً تائید کی ایمان لائیں اور کسی جھجک کے بغیر بولیں۔ آپ صلہ رحمی کرتے ہیں۔ بیکسوں اور فقیروں کی مدد کرتے ہیں۔ آپ مہمان نواز ہیں۔ حق کی طرفداری کرتے ہیں آپؐ کو تو نبی ہونا ہی چاہئے مطلب یہ کہ حضرت خدیجہ رضؓ مسلمان ہوگئیں۔ حضورؐ کی نبوت پر سب سے پہلے ایمان لانے کا شرف حاصل ہوا۔ اتنا ہی نہیں۔ فوراً ایک عیسائی عالم اپنے چچازاد بھائی ورقہ بن نوفل کے پاس لے گئیں ان سے بھی تصدیق کرائی۔ پھر تن من دھن سے آپؐ کی حامی و مددگار بن گئیں۔ آپؐ نے مکہ معظمہ میں

ید کی آواز بلند کی تو مکے کے سردار آپ سے ناراض ہو گئے۔ وہ آپؐ کو بُرا کہنے اور ستانے لگے۔ اس
نت حضرت خدیجہ رضہ حضور م کو تسلی دیتی تھیں۔ اپنی باتوں سے آپؐ کا حوصلہ بڑھاتی تھیں۔ انھوں
نے آپؐ کو تبلیغ اسلام کے لئے فارغ کر دیا۔ کئی چھوٹے چھوٹے بچے تھے۔ انھیں خود سنبھال
ا۔ انھیں اسلام پر فدا ہونے کی تربیت دینی شروع کر دی۔ چنانچہ تاریخ میں ملتا ہے کہ ایک
کفار مکہ نے حضور م کو گھیر لیا۔ حضرت خدیجہ رضہ کے پہلے شوہر سے ہالہ نام کا ایک لڑکا اب جوان ہو چکا
ا۔ اس نے سنا تو بے تحاشا دوڑ پڑا اور اس سے پہلے کہ تلواریں حضورؐ پر پڑیں اس نے سارے
ر اپنے اوپر لے لئے۔ اتنے میں خاندان کے دوسرے لوگ پہنچ گئے۔ حضورؐ زندہ و سلامت
ر آئے۔ ساتھ ہی حضرت خدیجہ رضہ کے جوان بیٹے کی لاش بھی آئی۔

حضرت ہالہ رضہ تو جوان تھے۔ حضرت خدیجہ رضہ نے چھوٹے چھوٹے بچوں میں حمایتِ رسولؐ کا وہ
بہ بھر دیا تھا کہ پانچ پانچ چھ چھ برس کے بچے کافروں سے ٹکر لیتے تھے۔ حضرت فاطمہ رضہ کے
ین کے حالات میں ایسے واقعات پڑھئے گا۔

**ب ابی طالب میں** شعب ابی طالب ایک گھاٹی کا نام ہے۔ مکہ معظمہ سے تھوڑی ہی دور پر
ہے۔ مکے کے سرداروں کے دبانے سے جب اسلام کی آواز نہ دبی اور
مسلمان ہوتے گئے تو کفار مکہ نے آپؐ کا بائیکاٹ کر دیا۔ خاندان کے بزرگ اور سرپرست
ؐ کے چچا ابو طالب نے یہ دیکھا تو اپنی مقبوضہ گھاٹی "شعب ابی طالب" میں سارے خاندان
لے گئے اور وہاں پناہ لی۔ خاندان کا صرف ایک فرد ابولہب ساتھ نہ گیا۔ وہ کافروں کیساتھ رہا۔

اس گھاٹی میں حضرت خدیجہ رضہ اپنے بچوں کے ساتھ آپؐ کے ساتھ تھیں۔ پورے تین سال
ی تکلیف سے یہاں زندگی بسر کی۔ حضرت سعد بن وقاص رضہ کہتے ہیں کہ اکثر یہ نوبت آجاتی تھی۔
ہمیں کہیں سوکھا چمڑا مل جاتا تو ہم اُسے پانی میں بھگو کر باری باری سے چوستے اور اس طرح

بھوک کو تسکین دیتے تھے۔ ماؤں کا بُرا حال تھا۔ ان کی چھاتیوں کا دودھ خشک ہو گیا تھا۔ دودھ پیتے بچے بھوک کے مارے تلملاتے تھے۔ اس وقت حضرت خدیجہ رض کی عمر ساٹھ برس سے زیادہ ہو گئی تھی۔ اس بڑھاپے میں رسولؐ خدا کی حمایت اور ایمان کے سہارے ان تین برسوں کی دل ہلا دینے والی صعوبتوں کو سہہ لیا لیکن انہی صعوبتوں نے بوڑھی جان کو گھلا دیا۔ تین برس کے بعد جب بائیکاٹ ختم ہوا۔ تو پھر ایسی گریں کہ سنبھل نہ سکیں۔ عمر کے ۶۵ ویں سال میں انتقال فرمایا اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے دل میں اپنی یاد چھوڑ گئیں۔

اُمّ المومنین خدیجہ رض کے بعد حضورؐ کو اللہ تعالیٰ نے اچھی سے اچھی بیویاں عطا فرمائیں لیکن حضورؐ کے دل سے ان کی یاد نہ گئی۔ ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رض فرماتی ہیں کہ:۔

"حضورؐ حضرت خدیجہ رض کا ذکر اس طرح ہمارے سامنے فرماتے کہ ہمیں رشک آتا۔ ایک بار ان کی یاد میں غمگین تھے کہ میں نے کہا۔ یا رسول اللہ! آپؐ قریش کی بوڑھی عورتوں میں سے ایک معمر خاتون کا ذکر کرتے ہیں۔ ان کا انتقال ہو گیا۔ اللہ تعالیٰ نے ان سے بہتر بیویاں آپؐ کو دیں۔ یہ سُنکر حضورؐ کے چہرے کا رنگ بدل گیا۔ پھر آپؐ نے فرمایا "ہرگز نہیں، یہ میری وہ بیوی تھیں کہ جب لوگوں نے میرا انکار کیا تو وہ ایمان لائیں اور جب لوگ میری مدد نہیں کر رہے تھے اس وقت انھوں نے مال دیکر میرا ساتھ دیا۔ اللہ تعالیٰ نے ان سے مجھے اولاد عطا فرمائی جب کہ دوسری بیویوں سے میری کوئی اولاد نہیں۔"

ایسی حامی اسلام اور شوہر کی خدمت کرنے والی عظیم خاتون کی بیٹی حضرت فاطمہ رض تھیں جو طرف عظیم باپ کی شبیہہ تھیں تو دوسری طرف عظیم ماں کا نمونہ۔ تمام علمائے اسلام یہ تسلیم کرتے ہیں کہ ع میں کامل ترین حضرت مریمؑ بنت عمران اور حضرت آسیہ زوجہ فرعون ہیں اور افضل ترین حضرت الکبریٰ رض۔ حضرت فاطمہ رض اور حضرت عائشہ رض اور ایک حدیث میں ہے کہ تمہاری تقلید کے لئے تمام دنیا عورتوں میں مریمؑ، خدیجہ رض، فاطمہ رض اور آسیہؑ کافی ہیں۔ یہ تمام حدیثیں آگے چل کر ہم تفصیل کے ساتھ فضائل

کے عنوان سے بیان کریں گے۔

# حضرت علیؓ

حضرت علی رضؓ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے چچازاد بھائی تھے۔ ان کے والد کا نام ابوطالب تھا۔ حضورؐ نے چچا ابوطالب سے حضرت علی رضؓ کو مانگ لیا تھا۔ اس وقت حضرت علی رضؓ کی عمر پانچ برس کی تھی اسی وقت سے حضورؐ کے ساتھ رہنے لگے۔ حضورؐ سے تربیت حاصل کرتے رہے۔ حضورؐ جو فرماتے، حضورؐ کو جو کچھ کرتے دیکھتے، وہ سب یاد رکھتے اور اس پر عمل کرتے۔ پھر جب حضورؐ نبی ہوئے اور حضرت علیؓ نے سنا تو کسی جھجک کے بغیر ایمان لے آئے۔ آپؐ کو اللہ کا نبی مان لیا۔ اس وقت ان کی عمر تقریباً بارہ سال کی تھی۔ انہی دنوں میں ایک بار حضورؐ نے اپنے خاندان والوں کی دعوت کی۔ حضرت علی رضؓ سے فرمایا کہ سب کو بلا لائیں۔ وہ بلا کر لائے۔ کھانا کھانے کے بعد نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے سب کے سامنے اسلام پیش کیا اور فرمایا کہ کون دین کی راہ میں میری مدد کرتا ہے۔ سب چپ بیٹھے رہے۔ حضرت علیؓ ابھی بارہ سال سے کم ہی تھے کھڑے ہوئے اور بولے "میں آپؐ کی مدد کروں گا"۔ اس واقعہ سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ حضرت علی رضؓ بچپن ہی سے بہت ذہین اور بہادر آدمی تھے۔ بچپن میں جو عہد کر لیا۔ عمر بھر نبھایا۔ حضورؐ اُن سے اور وہ حضورؐ سے بے حد محبت کرتے تھے۔ آپؐ نے ان کی تعریف میں بڑے اچھے الفاظ فرمائے ہیں۔ فرمایا کہ علیؓ باب العلم ہیں یعنی دین کا دروازہ۔ جس کو دین سمجھنا ہو اُسے چاہیئے کہ سب سے پہلے علی رضؓ کی شاگردی کرے۔

حضرت عائشہ رضؓ سے ایک شخص نے پوچھا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو سب سے زیادہ کون پیارا تھا؟ بولیں "فاطمہ"۔ اس شخص نے پوچھا "مردوں میں؟" فرمایا "فاطمہ کے شوہر"۔ حضرت عائشہ رضؓ ہی نے اہلبیت والی حدیث بیان فرمائی ہے اور ثابت کیا ہے کہ حضرت علی رضؓ بھی حضورؐ کے اہلبیت میں ہیں۔ اس حدیث

کو بھی آگے چل کر ہم تفصیل کے ساتھ بیان کریں گے۔ اس طرح کی بہت سی حدیثیں حضرت علی رضہ کی شان میں آئی ہیں۔ بہادری کا یہ عالم تھا کہ حضورؐ نے جس مہم پر بھیجا، حضرت علی رضہ سر کر آئے۔ کوئی دشمن ان سے کبھی نہیں جیتا۔ عمر بھر دین کو بلند کرنے میں جان کھپاتے رہے۔ ایک واقعہ بڑا دلچسپ بھی ہے اور نصیحت والا بھی۔ کسی جنگ میں ایک مشہور پہلوان سے مقابلہ ہوا۔ آپ نے اسے پٹک دیا اور سینے پر چڑھ بیٹھے۔ چاہا کہ اس کا گلا کاٹ دیں۔ اس نے آپ کے منہ پر تھوک دیا۔ اس کے تھوکتے ہی سینے سے اُتر آئے اور الگ کھڑے ہو گئے۔ وہ پہلوان دنگ رہ گیا۔ پوچھا آپ نے مجھے کیوں چھوڑ دیا؟ فرمایا "میں تجھ سے اللہ اور اللہ کے رسولؐ کے لئے لڑ رہا تھا۔ جب تو نے مجھ پر تھوکا تو مجھے غصہ آگیا۔ اب میرا نفس تیرے قتل میں شامل ہو گیا۔ اس لئے الگ ہو گیا" اس واقعے سے معلوم ہوا کہ حضرت علی رضہ عمر بھر خالصۃً للہ ہر کام کرتے تھے۔ اللہ کی رضا ہر وقت پیش نظر رہتی۔ بے حد فیاض تھے۔ خود بھوکے رہتے۔ دوسروں کا پیٹ بھر دیتے۔ دنیا ان کو چھو تک نہیں گئی تھی۔ ایسے متقی اور عظیم شخص سے حضورؐ نے اپنی پیاری بیٹی کی شادی کی اور بیٹی سے فرمایا کہ میں نے خاندان میں سب سے اچھے شخص سے تمہاری شادی کی ہے۔ حضرت فاطمہ رضہ جب تک زندہ رہیں حضرت علی رضہ نے دوسری شادی نہیں کی۔ حضرت علی رضہ چوتھے خلیفہ راشد ہیں۔ خلیفہ ہو کر بھی غریبانہ زندگی بسر کی۔ ایک پائی بھی اللہ اور اللہ کے رسول کے حکموں کے خلاف خرچ نہیں کی۔ خلیفہ ہونے کا حق ادا کر دیا۔

### حضرت حسنؓ اور حسینؓ

حضرت حسنؓ اور حسین رضہ حضرت علی رضہ کے فرزند ارجمند تھے۔ بی بی فاطمہ رضہ ان کی ماں تھیں۔ حضرت حسن رضہ نے حضرت علی رضہ کے بعد چھ مہینے خلافت کا کام انجام دیا۔ اس کے بعد حضرت معاویہ رضہ کو خلافت سونپ دی۔ حسین رضہ ان کے چھوٹے بھائی تھے۔ حضرت معاویہ رضہ نے جب یزید کو خلیفہ بنایا تو حضرت حسین رضہ نے یزید کو خلیفہ تسلیم نہیں کیا۔ یزید ان کا دشمن ہو گیا۔ ایک بھاری فوج بھیجکر کربلا کے مقام پر انھیں شہید کروا دیا۔

حسن و حسین رضؓ دونوں بھائی، نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمشکل تھے۔ حضورؐ نے دونوں کو اپنا بیٹا فرمایا۔ جنت کے نوجوانوں کا سردار فرمایا اور بہت تعریف فرمائی اور یہ سب محض اس لئے نہیں کہ وہ نواسے تھے بلکہ ہونہار بروان کے ہوت چکنے پات۔ حضورؐ نے اپنی فراست سے سمجھ لیا تھا کہ جو بچے علیؓ اور فاطمہؓ کی گود میں پلیں گے اور ان کی تربیت میں رہیں گے وہ ایسے اور ایسے عظیم مسلمان ہوں گے۔ یہ ایک طرح کی پیشین گوئی بھی تھی جو سچ ثابت ہوئی۔

**مزید تعارف**

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی اولاد میں دو بیٹے قاسم اور عبداللہ اور بیٹیوں میں چار صاحبزادیاں حضرت زینبؓ، حضرت رقیہؓ، حضرت ام کلثومؓ اور حضرت فاطمہؓ اُم المومنین حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضؓ کے بطن سے ہوئیں۔ بیٹے بچپن میں اللہ کو پیارے ہو گئے۔ بیٹیاں زندہ رہیں۔ حضورؐ نے ان سب کے بیاہ کئے۔ ان میں سب سے چھوٹی حضرت فاطمہؓ تھیں۔ اصل نام فاطمہ ہی تھا۔ بتولؓ زہرا، خاتون جنت اور سیدہ النساء کے لقب سے مشہور ہوئیں۔

چاروں بہنوں میں بے حد محبت تھی۔ زندگی بھر کسی کے روٹھنے کا کوئی واقعہ نہیں ملتا۔ حضرت رقیہؓ کا انتقال حضرت فاطمہؓ کے سامنے ہوا۔ اس وقت حضورؐ بدر کی لڑائی کے سلسلے میں مدینے سے باہر تھے جب آپؐ تشریف لائے تو حضرت رقیہؓ کی قبر پر گئے۔ حضرت فاطمہؓ ساتھ تھیں۔ بہن کی محبت میں قبر کے پاس بیٹھ کر رو دی جاتی تھیں اور حضورؐ کپڑے سے ان کے آنسو پونچھتے جاتے تھے۔

**صورت اور سیرت**

حضرت فاطمہؓ کی سوتیلی ماں ام المومنین حضرت عائشہؓ کی نظر میں بیٹی کی ایک ایک ادا تھی۔ وہ فرماتی ہیں کہ فاطمہؓ کی بات چیت، فاطمہؓ کے بات کرنے کا لہجہ، فاطمہؓ کا ہنسنا اور مسکرانا، اٹھنا بیٹھنا، چلنا پھرنا، سونا جاگنا۔ کھانا پینا، غرضیکہ ایک ایک انداز حضورؐ سے ملتا جلتا تھا۔ یعنی صورت اور سیرت میں ہو بہو عظیم باپ کا عظیم نمونہ تھیں۔

**بچپن اور ماں کا کمال تربیت**

حضرت فاطمہؓ زہرا کا بچپن والدہ محترمہ حضرت خدیجۃ الکبریٰؓ کی نگرانی میں گذرا۔ اس وقت حال یہ تھا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو اللہ نے

نبوت عطا فرمائی تھی۔ نبوت کے کارِ عظیم میں آپ کو گھر کی دیکھ بھال کے لئے کچھ بھی وقت نہ ملتا تھا۔ مکے کے سردار پوری قوت سے تحریک اسلامی کی مخالفت کر رہے تھے۔ حضرت خدیجۃ الکبریٰ رض کا یہ کارنامہ عظیم ہے کہ تحریک اسلامی کے اس نازک دور میں انھوں نے ایک طرف جان و مال اس کام میں لگا دیا تھا دوسری طرف اپنی اولاد کو تحریک اسلامی کا سرگرم کارکن بنانے کی کوشش کرتی رہتی تھیں۔ اللہ رسول اللہ اور اسلام کی محبت کوٹ کوٹ کر بچوں کے دلوں میں بھر رہی تھیں۔ سب سے زیادہ توجہ اس پر تھی کہ خود بخود بچے بھی تحریک اسلامی کی حمائت میں جان لڑا دیں۔ چنانچہ اس کا ایک نمونہ وہ ہے۔ جو ہم نے حضرت ہالہ رض کی شہادت کے سلسلے میں بیان کیا ہے۔ حضرت خدیجہ رض نے ننھی بی بی حضرت فاطمہ رض کے دل میں بھی دین کی حمائت کا جوش بھر دیا تھا۔ ان کے بچپنے میں ابو جہل کی شرارت کا مشہور واقعہ پیش آیا۔

حضورؐ حرم کعبہ میں نماز پڑھ رہے تھے۔ آپؐ کو نماز پڑھتے دیکھ کر ابو جہل اپنے شیطانوں سے بولا۔ "مزہ آجائے گا اگر کوئی جا کر اونٹ کی اوجھ لے آئے اور محمد پر ڈال دے"۔

عقبہ بن ابی معیط اونٹ کی اوجھ لے آیا اور جب حضورؐ سجدے میں گئے تو اس نے اوجھ آپؐ پر ڈال دی سارے شیطان قہقہہ لگا کر ہنسنے لگے۔ حضرت فاطمہ رض اس وقت چھ برس کی تھیں۔ خبر ہوئی تو دوڑیں۔ حضورؐ کے اوپر سے اوجھ ہٹائی اور بھرے مجمع میں کافروں کو بہت برا کہا۔ کافروں کا ڈر اور خوف ان پر ذرا بھی نہ تھا۔ حضرت فاطمہ رض نے عقبہ کو بددعا بھی دی۔

## شادی

حضرت خدیجۃ الکبریٰ رض اپنی بچیوں کی تربیت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے اشاروں پر خالص اسلامی انداز سے کر رہی تھیں۔ اسلامی تعلیم بچیوں میں بچپن سے رچ بس گئی تھی۔ ان میں دو پیاری بچیوں (حضرت رقیہ رض اور ام کلثوم رض) کی منگنی ابو لہب کے بیٹوں کے ساتھ ہو چکی تھی۔ وہ خاندان نبوت کے انداز دیکھ رہا تھا۔ اُسے اندیشہ پیدا ہوا کہ اگر یہ لڑکیاں گھر میں آئیں تو سب پر یہی رنگ چڑھنے لگے گا۔ چنانچہ اس خطرے سے اس نے منگنی ختم کر دی۔ یہ ثبوت ہے اس

بات کا کہ حضرت خدیجہ رضہ اپنی اولاد کی تربیت کس انداز سے کررہی تھیں۔

ایک رخ یہ تھا کہ اسلام کے دشمن حضورؐ سے رشتہ کرنے سے بچتے تھے۔ دوسرا رخ یہ تھا کہ اسلام کے شیدائی خاندان نبوت سے نسبت کو فلاح کا ذریعہ سمجھتے تھے۔ چنانچہ جب حضرت فاطمہ رضہ بالغ ہوئیں تو صحابہ رضہ میں سے بڑے بڑے لوگوں نے درخواست پیش کی لیکن حضورؐ نے ۲ھ میں علی رضہ کے ساتھ حضرت فاطمہ رضہ کا نکاح کر دیا۔

**تقریب شادی**

حضرت فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا کی شادی سے ایک سال پہلے ام المومنین حضرت عائشہ رضہ کی شادی حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے ہوچکی تھی۔ حضرت عائشہ رضہ کے علاوہ اور بھی کئی سوتیلی مائیں تھیں۔ حضرت فاطمہ رضہ نے اپنے پیارے اخلاق وآداب سے ماؤں کے دلوں کو موہ لیا تھا۔ حضرت عائشہ رضہ کا ساتھ ایک سال ہی رہا پھر بھی بیٹی کی شادی کی خوشی سب سے زیادہ انہی کو تھی۔ انھوں نے مکان لیپا پوتا۔ بستر لگایا۔ اپنے ہاتھ سے کھجور کی چھال دھن کر تکیے بنائے۔ چھوہارے اور منقے دعوت میں پیش کئے۔ لکڑی کی ایک الگنی تیار کی تاکہ بیٹی اس پر پانی کی مشک اور کپڑے لٹکائے اس "شان" کی چیزیں دے کر حضرت عائشہ رضہ فرماتی ہیں کہ فاطمہ رضہ کے بیاہ سے اچھا بیاہ میں نے نہیں دیکھا۔

"جس "شاندار" بیاہ کی تعریف حضرت عائشہ رضہ فرماتی ہیں اس میں اگر حضرت علی رضہ کی طرف سے آئے ہوئے جوڑوں کی تفصیل بیان کردی جائے تو اس "شاندار" بیاہ کی "شان" دوبالا ہو جائے گی۔

حضرت علی رضہ کا پیام آنے پر حضورؐ نے بیٹی سے رائے لی تو حضرت فاطمہ رضہ چپ رہیں۔ یہ دراصل رضامندی کا اظہار تھا۔ اب حضورؐ نے حضرت علی رضہ سے پوچھا۔ تمہارے پاس مہر میں دینے کے لئے کیا ہے؟ بولے "کچھ نہیں"۔ آپؐ نے پوچھا "اور وہ زرہ کیا ہوئی (جو جنگ بدر میں ہاتھ آئی تھی)، عرض کیا، "وہ تو ہے"۔ فرمایا۔ بس وہی کافی ہے۔ لے آؤ"۔ اس زرہ کو حضرت عثمان رضہ

نے ۴۸۰ درہم میں خرید لیا۔ حضرت علی رضؓ نے یہ رقم حضورؐ کی خدمت میں پیش کی۔ آپؐ نے حضرت بلالؓ کے سپرد کر کے حکم دیا کہ بازار سے سامان لے آؤ۔ خوشبو بھی لانا۔

زرہ کے علاوہ اور جو کچھ حضرت علی رضؓ کے پاس تھا، وہ ایک بھیڑ کی کھال اور ایک پرانی یمنی چادر تھی۔ انھوں نے یہ عظیم سرمایہ حضرت فاطمہ رضؓ کے حوالے کر دیا۔

دیکھا آپ نے؟ یہ تھا سامان خاتون جنت، سیدۂ عالم، بتول الزہرا، حضرت فاطمہ بنت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی شادی میں۔ اس شاندار تقریب پر حضرت عائشہ رضؓ کا قول آپ نے سُن لیا کہ انھوں نے اس سے بہتر تقریب شادی نہیں دیکھی۔ حضورؐ حضرت فاطمہ رضؓ سے فرماتے ہیں کہ میں نے اپنے خاندان میں سب سے بہتر شخص سے تمہارا نکاح کیا ہے۔ (اس نکاح کی پوری تفصیل امام بخاری رحؒ نے بخاری شریف میں درج کی ہے)

یہ سب جاننے کے بعد ہمارا آپ کا ذوق ابھی ایک بات کی ٹوہ میں ہے۔ وہ یہ کہ اللہ کے رسولؐ کی بیٹی کا بیاہ ہوا۔ آپ سرکار دو عالمؐ تھے۔ تاجدار مدینہ تھے۔ اسلامی ریاست کے اولین سربراہ کار تھے۔ آپؐ کے صحابہ میں ایک سے ایک صاحب مال آدمی موجود تھا تو یقیناً جہیز سے حضرت علی رضؓ کا یا حضرت فاطمہ رضؓ کا گھر بھر گیا ہوگا۔ ہاں، سوچا تو یونہی جا سکتا ہے اس لئے مناسب معلوم ہوتا ہے کہ نگاہوں میں چکا چوند پیدا کر دینے والے جہیز کی بھی تفصیل عرض کر دی جائے تو اچھا ہی ہے۔

شہنشاہ مدینہ، سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی پیاری بیٹی حضرت فاطمہ رضؓ کو جو کچھ دیا، وہ یہ تھا۔ بان کی ایک چارپائی، چمڑے کا ایک گدا، جس کے اندر روئی کے بدلے کھجور کے پتے بھرے ہوئے تھے۔ ایک چھاگل۔ مٹی کے دو گھڑے۔ ایک مشک اور دو چکیاں۔

امام بخاری رحؒ اس "عظیم الشان" جہیز کی تفصیل درج کرنے کے بعد لکھتے ہیں کہ عجیب اتفاق ہے کہ یہی چیزیں عمر بھر حضرت فاطمہ رضؓ کی رفیق رہیں۔ پھر محدثین کرام اور علمائے عظام یہ بحث کرتے ہیں

کہ آیا یہ جہیز تھا بھی یا نہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ حضرت علی رضؓ پانچ برس کی عمر سے حضورؐ کے پاس رہنے لگے تھے۔

حضرت علی رضؓ نے حضورؐ کے ساتھ بچپن گزارا۔ آپؐ کے یہاں پلے بڑھے۔ جوان ہوئے۔ پھر جب شادی ہوئی تو دوسرے مکان کی ضرورت پڑی۔ حضرت حارثہ بن نعمان انصاریؓ مدینے کے ایک رئیس تھے۔ ان کے کئی مکانات تھے۔ وہ کئی مکان حضورؐ کی نذر کر چکے تھے۔ بہانہ تلاش کیا کرتے تھے کہ اور کیا اور کب حضورؐ پہ نچھاور کریں۔ ان کو معلوم ہوا۔ دوڑے ہوئے۔ عرض کی کہ حضورؐ! میں خود اور میرے پاس جو کچھ ہے۔ سب آپ کا ہے۔ خدا کی قسم! میں اس میں زیادہ خوشی محسوس کرتا ہوں کہ میرا مکان میرے پاس رہنے کے بجائے آپ قبول فرمالیں۔

حارثہ رضؓ نے ایک مکان حضرت فاطمہ رضؓ کو دے دیا جو حضورؐ کے حجرے کے پڑوس میں تھا۔ اسی میں وہ سامان پہنچایا گیا جو حضورؐ کی طرف سے دیا گیا اور جس کی تفصیل امام بخاری رحؒ کے حوالے سے ہم نے اوپر درج کی۔

علمائے کرام کہتے ہیں اور ہم بھی ان کی رائے سے اتفاق کرتے ہوئے عرض کرتے ہیں کہ یہ سارا سامان حضرت فاطمہ رضؓ کو جہیز میں نہیں دیا گیا تھا بلکہ حضرت علی رضؓ اور حضرت فاطمہ رضؓ دوسرے مکان میں منتقل ہو رہے تھے لہٰذا یہ روزمرہ کی ضرورت کا سامان حضورؐ نے بھجوا دیا تھا۔ ورنہ اسی سامان چکی چولھے اور گھڑے کو جہیز کون کہے گا؟ کیا دنیا میں اس طرح کے سامان کو جہیز قرار دینے کی کوئی دلیل بھی تھی یا اب ہے؟ جو لوگ اس سامان کو جہیز کہہ کر اسے "سنّت" کہتے ہیں۔ وہ ضروریات زندگی اور جہیز کے فرق کو سمجھتے ہی نہیں۔ پھر یہ کہ حضورؐ نے اپنی دوسری بیٹیوں کے بھی نکاح کئے تھے۔ ان کو کیا دیا تھا؟ اس کا جواب کہیں نہیں ملتا۔ پھر جہیز اگر "فعل سنّت" ہوتا تو صحابہ رضؓ کے گھروں میں کہیں تو نظر آتا۔

رئیس التجار حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضؓ جو عشرہ مبشرہ میں سے ہیں۔ انھوں نے ایک انصاری عورت سے شادی کی۔ اللہ کا رسولؐ مدینے میں موجود ہے اور اللہ کے رسول کو خبر بھی نہیں۔ دوسرے دن

ابن عوفؓ نے حضورؐ کو بتایا تو حضورؐ نے یہ نہیں پوچھا کہ عبدالرحمٰن! جہیز کیا ملا؟ بلکہ فرمایا" ولیمہ!"

حضرت علی رضؓ تو اتنے غریب تھے کہ دعوت ولیمہ بھی نہ دے سکے۔ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا نئے گھر میں جا بسیں تو حضورؐ بیٹی کے گھر گئے۔ آداب اسلامی کے مطابق دروازے پر ایک طرف ہٹ کر کھڑے ہوئے۔ سلام پکارا۔ اندر آنے کی اجازت مانگی۔ اس کے بعد گھر میں گئے۔ ایک برتن میں پانی منگوایا۔ آپ نے دونوں ہاتھ اس میں ڈالے۔ حضرت علی رضؓ کے بازوؤں اور سینے پر پانی چھڑکا پھر عزیز بیٹی کو بلایا۔ حضرت فاطمہ رضؓ شرم کے مارے لڑکھڑاتی ہوئی آئیں۔ آپؐ نے ان پر بھی پانی چھڑکا اور فرمایا" میں نے اپنے خاندان میں سب سے بہتر شخص سے تمہارا نکاح کیا ہے۔"

اب ہم ایک حدیث نقل کرتے ہیں اور آپ سے گذارش کرتے ہیں کہ اسے ملاحظہ فرمانے کے بعد فیصلہ فرمائیں کہ یہ شادی کہاں تک اس حدیث شریف کے مطابق ہے۔ راوی حضرت عائشہ رضؓ ہیں۔

"اِنَّ اَعظَمَ النِّکاحِ برکۃً اَیسرَہُ مُؤنۃً" ـــــــــ (بیہقی)۔

بڑی برکت والا وہ نکاح ہے جو کم سے کم مصارف ومحنت سے وجود میں آئے۔

اس حدیث شریف کو سامنے رکھ کر ہم کہہ سکتے ہیں کہ حضرت فاطمہ رضؓ اور حضرت علی رضؓ کی شادی بہترین شادیوں میں سے ہے۔ سچ کہا، ام المومنین حضرت عائشہ رضؓ نے کہ" فاطمہ کے بیاہ سے بہتر کوئی بیاہ نہیں دیکھا۔"

## گھریلو زندگی

حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کی گھریلو زندگی نہائت سادہ اور بے تکلف تھی بناوٹ سے پاک۔ اور تمام لوگوں کے لئے تقلید کا بہترین نمونہ تھی۔ حدیث شریف میں آیا ہے:۔

"کفاک من نساء العالمین مریم بنت عمران خدیجہ بنت خویلد وفاطمہ بنت محمدؐ وآسیہ المراۃ فرعون (ترمذی کتاب المناقب فاطمہ رضؓ)

تمہاری تقلید کے لئے تمام دنیا کی عورتوں میں مریمؑ، خدیجہؓ، فاطمہؓ اور آسیہؓ کافی ہیں۔

حضرت مریمؑ کو اللہ تعالیٰ نے ایک سخت آزمائش میں ڈالا اور وہ اس میں پوری اُتریں۔ صبر و شکر میں وہ قابل تقلید نمونہ۔ حضرت خدیجہؓ تحریک اسلامی کی فداکارانہ زندگی میں نمونہ، حضرت آسیہؓ فرعون جیسے کافر کی بیوی ہوتے ہوئے ایمان لائیں اور ظلم و ستم سہے۔ ان کا یہ نمونہ اور حضرت فاطمہؓ اللہ کے آخری رسولؐ کی مکمل پیروی کا نمونہ۔ گھریلو زندگی کی سادگی میں، آرائش اور سجاوٹ اور بناوٹ کی زندگی سے بچنے میں۔ صبر و شکر اور حیاداری میں، فیاضی اور سخاوت میں اور غیرت و خودداری میں مکمل نمونہ۔

**واقعات** حضرت فاطمہؓ کی شادی کے بعد مدینے کی اسلامی حکومت کی وسعت، ترقی اور دھاک روز افزوں ہوگئی تھی۔ آئے دن ملک فتح ہو رہے تھے۔ مدینے میں مال غنیمت کی ریل پیل تھی اور یہ سب حضرت فاطمہؓ کے والد محترم رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاتھوں تقسیم ہوتا تھا۔ اس مال غنیمت میں اللہ کے رسولؐ پیاری بیٹی کو کیا مرحمت فرماتے تھے؟ یہ سننے کے لئے پہلے دل تھام لیجئے اور اپنی آنکھوں سے سیلاب اشک کو روکنے کی کوشش کر لیجئے۔

سرکار دو عالم، تاجدار مدینہؐ کی پیاری بیٹی حضرت فاطمہؓ کی گھریلو زندگی یہ تھی کہ وہ اپنے ہاتھ سے چکی چلاتی تھیں۔ چکی چلاتے چلاتے ہاتھوں میں چھالے پڑ جاتے تھے۔ حضرت فاطمہؓ گھر کی ضرورت کے لئے مشک بھر بھر کر پانی لاتی تھیں۔ مشک اُٹھاتے اُٹھاتے سینے پر گھٹے پڑ گئے تھے۔ گھر میں جھاڑو دیتے دیتے کپڑے دھول سے اَٹ جاتے تھے۔ چولھے کے پاس بیٹھتے بیٹھتے کپڑے دھوئیں سے کالے پڑ جاتے تھے۔

سیدہ عالمؓ کی یہ زندگی کیا بناوٹ تھی؟ سوال پیدا ہوتا ہے، کیا یہ رہبانیت کی زندگی تھی؟ نہیں، اس میں رضائے الٰہی اور خدائے قدوس کی خوشنودی کا ایک پہلو تھا جس کی ادائیگی میں

حضرت علی رضؓ اور حضرت فاطمہ رضؓ "سابقوا الیٰ مغفرۃ" پر عمل کر رہے تھے۔ حضرت علی رضؓ محنت مزدوری کر کے گھر لوٹتے، راستے میں کوئی فقیر ہاتھ پھیلا دیتا تو جو مٹھی میں آتا، دے دیتے۔ اس فیاضی کا نقشہ ایک شاعر نے اپنی نظم میں کھینچا۔ آخر میں کہتا ہے کہ یہ فیاض علی، اللہ کا ولی: ؎

گھر میں جب پہنچا تو خالی ہاتھ تھا

اور کبھی کچھ گھر میں آجاتا تو اکثر ایسا ہوتا کہ حضرت فاطمہ رضؓ کھانا پکاتیں، کھانے کے لئے حضرت علی رضؓ بیٹھتے، ننھے ننھے بچے حسن حسین رضؓ بیٹھتے اور خود حضرت فاطمہ رضؓ بھی۔ بسم اللہ حضرت فاطمہ رضؓ کرتیں۔ ایک دن کی بات ہے۔ ابھی پہلا نوالہ ہی اٹھایا تھا کہ دروازے پر کسی محتاج نے صدا لگائی۔ حضرت فاطمہ رضؓ کا نوالہ ابھی منہ تک نہ پہنچا تھا کہ ہاتھ رُک گیا۔ حضرت علی رضؓ کا ہاتھ بھی رُک گیا اور ماں باپ کی دیکھا دیکھی ننھے بچوں نے بھی کھانے سے ہاتھ کھینچ لیا۔ حضرت فاطمہ رضؓ نے کھانا محتاج کو دیدیا۔ اور گھر کے لوگوں نے پانی پی کر اللہ کا شکر ادا کیا اور سو رہے۔ یہ بھی ہوتا کہ کبھی حضرت علی رضؓ اور بچوں کو کھانا کھلا دیتیں پھر خود کھانے بیٹھتیں اور اس وقت کوئی سائل دروازے پر آجاتا تو اپنا کھانا اسے دیدیتیں اور خود پانی پی کر اللہ کا شکر ادا کرتیں۔

سیرۃ النبی کے مشہور اردو مورخ علامہ شبلی رحؒ کبھی کبھی شاعری بھی فرمایا کرتے تھے۔ حضرت فاطمہ رضؓ کی فیاضی اور گھریلو زندگی کی سادگی سے متاثر ہو کر ایک نظم ارقام فرما ڈالی۔ آخری شعر میں فرماتے ہیں:۔

یہ ماجرائے دخترِ خیر الانام تھا ہاں یہ تھی اہل بیت مطہر کی زندگی

حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اس حال میں بھی بیٹی کی تربیت سے غافل نہ تھے۔ آپؐ بیٹی کو دنیا سے بے رغبتی کے انتہائی درجے پہ پہنچانا چاہتے تھے۔ کتنا عبرتناک اور نصیحت آموز واقعہ ہے۔ ایک بار حضرت علی رضؓ حضرت فاطمہ رضؓ کے ہاتھوں کے چھالے دیکھ کر بے حد متاثر ہو گئے۔ مشورہ دیا کہ بدر کا مال غنیمت آیا ہوا ہے۔ حضورؐ سے ایک لونڈی مانگ لو۔ فاطمہ رضؓ باپ سے مانگنے کے

خیال سے پسینے پسینے ہوگئیں۔ حضرت علی رضؓ نے اصرار کیا تو شوہر کے حکم سے حضورؐ کی خدمت میں گئیں۔ حیا کی وجہ سے باپ سے کچھ کہہ نہ سکیں۔ پیچھے پیچھے حضرت علی رضؓ بھی پہنچے۔ وہ فاطمہ رضؓ کی غیرت سے واقف تھے۔ انھوں نے فاطمہ رضؓ کے آنے کی غرض بیان کی۔ باپ جو اس وقت اسلامی ریاست کا سربراہ تھا۔ باپ جو دوسروں کی جھولیاں بھر رہا تھا۔ باپ جو کسی سائل کو نامراد واپس نہ کرتا تھا۔ اسی باپ نے بیٹی سے کہا: "جان سے پیاری بیٹی! بدر کے یتیم تم سے پہلے اس کے حقدار ہیں۔" بیٹی اس آستانے سے نامراد لوٹی۔ جہاں سے کوئی کبھی محروم واپس نہ ہوتا تھا۔ جی ہاں یہ ماجرائے دختر خیرالانام ہے۔

ایک بار اور ایسے وقت حضرت فاطمہ رضؓ باپ کی خدمت میں پہنچیں تو حضورؐ نے ارشاد فرمایا کیوں نہ اس مال سے بہتر چیز تم کو دوں۔ تم ۳۳ بار سبحان اللہ، ۳۳ بار الحمدللہ اور ۳۴ بار اللہ اکبر سوتے وقت پڑھ لیا کرو۔ یہ تمہارے لئے کافی ہے۔ یہی وظیفہ آگے چل کر تسبیح فاطمہ رضؓ کے نام سے مشہور ہوا۔ ساری عمر میں یہ اور اسی طرح کی روحانی دولتیں حضرت فاطمہ رضؓ نے باپ سے سمیٹیں۔

اور سنئے، ہر شوہر چاہتا ہے کہ بیوی کو کوئی اچھا تحفہ دے۔ اچھا پہنائے۔ حضرت علی رضؓ کی بھی کوشش یہی تھی۔ ایک بار انھیں غنیمت میں سونے کا ہار ملا۔ لاکر پیش کیا۔ حضورؐ کو معلوم ہوا تو بیٹی سے فرمایا: "کیوں فاطمہ! کیا تم لوگوں سے یہ کہلوانا چاہتی ہو کہ اللہ کے رسولؐ کی لڑکی آگ کا ہار پہنتی ہے!"

سعادتمند بیٹی نے یہ سنا تو ہار بیچ ڈالا۔ اس سے ایک غلام خریدا لیکن آگے چل کر اُسے بھی آزاد کردیا۔

ایک بار حضورؐ کسی جہاد سے واپس آئے۔ ایسے موقع پر سبھی خوشی مناتے ہیں۔ اچھے کپڑے پہنتے ہیں۔ بچوں کو اچھا پہناتے ہیں۔ حضرت فاطمہ رضؓ نے حضورؐ کے خیر مقدم میں گھر کے دروازے پر پردے لٹکائے۔ حسن حسین رضؓ کو چاندی کے کنگن پہنائے۔ اب جو حضورؐ تشریف لائے اور آپ نے یہ ٹھاٹ جی ہاں یہ ٹھاٹ دیکھے تو واپس چلے گئے۔ حضرت فاطمہ رضؓ سمجھ گئیں کہ وجہ کیا ہے۔ اسی وقت پردہ

چاک کر دیا۔ بچوں کے ہاتھوں سے کنگن اتار دیے۔ دونوں بچے شکوہ لے کر نانا کی خدمت میں روتے ہوئے گئے۔ نانا جان نے بچوں کو روتے دیکھا۔ دل تھام کر سُنیئے! نانا جان نے فرمایا۔ "یہ میرے گھر کے لوگ ہیں۔ میں یہ نہیں چاہتا کہ ٹھیکروں سے آلودہ ہوں۔"

اس کے بعد آپ نے حضرت علیؓ سے فرمایا کہ ان کے بدلے فاطمہؓ کے لیے عصیب (تانت پٹھے) کا ہار اور بچوں کے لیے ہاتھی دانت کے کنگن خرید لاؤ۔

شادی کے بعد ہر باپ بیٹی کی طرف سے بے فکر ہو جاتا ہے کہ اپنے گھر میں جیسے چاہے رہے۔ لیکن حضورؐ ہیں کہ بیٹی کی تربیت کرنے سے اب بھی غافل نہیں اور بیٹی ہے کہ باپ کی تربیت کے اثرات قبول کرتی چلی جا رہی ہے۔

## میاں بیوی کے تعلقات

حضرت علیؓ کے ساتھ جب حضرت فاطمہؓ کی شادی ہوئی۔ اس وقت بی بی صاحبہ کی عمر پندرہ سولہ سال کی تھی۔ ظاہر ہے کہ وہ ناتجربہ کار تھیں۔ اور حضرت علیؓ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ غریبانہ زندگی بسر کرتے تھے۔ حضورؐ کے تربیت یافتہ تھے۔ حضورؐ کو اس کا احساس تھا۔ حضرت علیؓ کی طرف سے حضورؐ کو اطمینان تھا کہ وہ دلدہی میں کسر نہ اٹھا رکھیں گے اور جس طرح حضورؐ سے تربیت حاصل کی ہے اسی کے مطابق زندگی بسر کریں گے۔ ہاں ناتجربہ کار اور بھولی بھالی بیٹی کی طرف ضرور توجہ تھی۔ چنانچہ جہاں اور نصیحتیں فرمایا کرتے تھے، میاں بیوی کے تعلقات کو خوشگوار بنانے کی کوشش بھی فرماتے رہتے تھے۔ پھر بھی کون سا گھر ہے جہاں کچھ نہ کچھ نہ ہو جائے تو اس احساس کو سامنے رکھ کر میں نے نہایت باریک بینی سے مطالعہ کیا تو بمشکل شادی کے بعد ابتدائی مراحل میں دو نہایت معمولی واقعات نوٹ کیے۔

ایک بار کسی بات پر حضرت فاطمہؓ حضرت علیؓ سے رنجیدہ ہو گئیں۔ حضورؐ تو ذرا ذرا سی باتوں کی خبر رکھتے تھے۔ آپ کو معلوم ہوا۔ فوراً تشریف لے گئے اور صلح و صفائی کرا دی۔ پھر خوش خوش گھر سے نکلے۔

لوگوں نے پوچھا کہ آپ فاطمہؓ کے گھر گئے تھے تو آپ کی حالت کچھ اور تھی۔ اَب آپ بہت خوش وخرم ہیں۔ فرمایا کہ میں نے ان دو ہستیوں کے درمیان میل کرا دیا جو مجھ کو سب سے زیادہ پیارے ہیں۔

دوسرا واقعہ اولاد کو تربیت دینے اور نصیحت کرنے کا عجیب وغریب ہے۔ حضرت علیؓ کو حضرت فاطمہؓ سے کچھ شکایت ہوگئی۔ انہوں نے اس کا اظہار بھی کر دیا۔ حضرت فاطمہؓ اپنی غیرت داری کی وجہ سے برداشت نہ کر سکیں تو حضورؐ کے پاس شکوہ کرنے چلیں۔ پیچھے پیچھے حضرت علیؓ بھی گئے حضرت فاطمہؓ نے حضرت علیؓ کی شکایت کی۔ آپ نے فرمایا "بیٹی! تم کو خود سمجھنا چاہیئے کہ کون شوہر اپنی بی بی کے پاس خاموشی سے چلا آرہا ہے۔

اس بات کا اثر طرفین پر یہ ہوا کہ حضرت فاطمہؓ نے اس دن سے منہ پر تالا لگا لیا اور حضرت علیؓ نے کہا، فاطمہؓ! آج سے میں تمہارے مزاج کے خلاف کوئی بات نہ کروں گا۔

سب تعریف اللہ کے لیے ہے۔ دو ہستیوں کا تمام عمر غربت وافلاس میں زندگی گزار دینا اور راضی برضا رہنا معمولی بات نہیں ہے۔ اس کے ساتھ اگر بچّوں کا ساتھ اور ان کی محبّت کو شامل کر لیا جائے تو بات اور بھی غیر معمولی ہو جاتی ہے۔ اقرار کرنا پڑے گا کہ حضرت فاطمہؓ نے اپنا دینی واخلاقی معیار اتنا بلند کر دیا تھا کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلّم کو اعتراف کرنا پڑا۔ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت فاطمہؓ کے لیے جو اچھے الفاظ استعمال فرمائے وہ محض بیٹی کی محبّت کی بنا پر نہیں بلکہ ان کے کردار کی بلندی کو دیکھ کر فرمائے۔ ورنہ سیرتِ رسولؐ کا مطالعہ کرنے والے ہر قاری کو حضورؐ کی وہ تنبیہہ بھی یاد ہوگی جو آپؐ نے آخرت کی باز پُرس کے متعلق اپنے خاندان والوں کو مخاطب کر کے فرمائی تھی۔ آپ نے نام لے کر گھرانے والوں کو آخرت کے حساب کے بارے میں چوکنا فرما دیا تھا۔ آپؐ نے چچا عباسؓ۔ پھوپی صفیہؓ وغیرہ کا نام لیا۔

اور آخر میں حضرت فاطمہؓ کا نام لے کر فرمایا:۔

"فاطمہ! اس غرور میں نہ رہنا کہ تو اللہ کے رسولؐ کی بیٹی ہے۔ میں تجھے آخرت کی باز پرس سے نہیں بچا سکتا۔"

یہ تھا وہ نازک پہلو جس کی بنیاد پر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم تمام مسلمانوں کی تربیت فرما رہے تھے اور سب سے زیادہ توجہ (جسے ایک طرح کی سختی بھی کہہ سکتے ہیں) حضرت فاطمہؓ پر تھی۔ سعادت مند بیٹی نے یہ راز پا لیا اور اپنے کو اسی اصول کے مطابق سنوارنے کی کوشش کی۔ پھر اپنے بچوں کی تربیت اسی زرّیں اصول پر کی۔

## اولاد کی تربیت

حضرت بی بی فاطمہؓ نے اپنے بچوں کی تربیت بالکل اسی طرح کی جس طرح خود حضورؐ سے تربیت حاصل کی تھی۔ رضائے الٰہی اور خدا کی خوشنودی کو بی بی صاحبہ نے بھی تربیت کی اصل قرار دیا۔ بات بات میں اللہ ہمارا رب ہے اللہ ہم پر بڑا مہربان ہے۔ دیکھو اس مہربان کو ناراض نہ کرنا۔ اللہ بڑی خوبیوں والا ہے۔ اللہ کو یہ پسند ہے اور یہ ناپسند ہے۔ اللہ یہ چاہتا ہے اور یہ نہیں چاہتا وغیرہ جیسے فقرے اور جملے بچے گھر میں سنتے اور شعوری وغیر شعوری طور پر اثر لیتے ہیں۔ اس سلسلے میں مندرجہ ذیل واقعہ تو سونے کے حروف میں لکھنے کا ہے جو میں نے کسی کتاب میں پڑھا تھا۔ محض یادداشت پر لکھ رہا ہوں۔

حضرت حسن و حسینؓ کے بچپن کا واقعہ ہے۔ یہی کوئی چار پانچ یا پانچ چھ برس کے ہوں گے۔ عمر میں ایک سال کا فرق تھا۔ دونوں بھائی برابر کے لگتے تھے۔ بچے تو تھے ہی۔ ایک بار کسی بات پر لڑ پڑے۔ نوبت مار پیٹ کی آ گئی۔ اس کے بعد دونوں بھائی ماں سے شکایت کرنے گئے۔ ایک نے دوسرے کی شکایت کی کہ انہوں نے مجھے پیٹا۔ حضرت فاطمہؓ نے دونوں کی شکائتیں سنیں۔ اس کے بعد فرمایا کہ میں یہ نہیں جاننا چاہتی کہ حسن نے حسین کو پیٹا یا حسین نے حسن کو۔

ہیں تو یہ جانتی ہوں کہ اللہ تعالیٰ جھگڑا کرنے والوں کو پسند نہیں کرتا۔ تم دونوں نے آپس میں لڑکر اللہ کو ناراض کرلیا۔ جاؤ بھاگو، دور ہو میری نظروں سے۔ جس سے اللہ ناراض، اس سے میں بھی ناراض!

غور فرمائیے۔ حضرت فاطمہؓ جیسی ماں، جس سے بچے غیر شعوری طور پر متأثر۔ ماں کی محبت میں سرشار۔ ایسی ماں سے یہ کلمات سُن کر معصوموں کے دلوں پر کیا بیتی ہوگی؟ دونوں چُپ۔ لڑنا جھگڑنا بھول لے۔ اب ایک دوسرے کو دیکھ رہے ہیں اور سوچ رہے ہیں کہ خواہ مخواہ لڑکر ماں کو ناراض کرلیا اور ماں کا عالم؟ ماں بظاہر غصے میں لیکن کنکھیوں سے دونوں کا جائزہ لے رہی ہیں کس پیار کا غصّہ ہے کہ مائل بھی کئے ہیں۔ دونوں بچے ماں کی ناراضی کو برداشت نہ کرسکے۔ آپس میں صلاح کرلی۔ پھر ماں کے پاس گئے۔ عرض کیا۔ اللہ سے ہماری خطا معاف کرادیجئے۔ اب ہم کبھی نہ لڑیں گے۔ اب ماں ہیں کہ آگے آگے مغفرت والی دعائیں پڑھ رہی ہیں اور پیچھے پیچھے بچے وہی الفاظ دہرا رہے ہیں۔ اس واقعہ کے بعد جس کا جی چاہے تاریخ وسوانح حیات کی کتابیں مطالعہ کرجائے۔ دیکھے گا کہ اگر ایک طرف حسن و حسینؓ نمونے کے مسلمان تھے تو دوسری طرف بہترین بھائی بھی تھے۔ حق گوئی کے ساتھ حفظ مراتب کا لحاظ دونوں کا وصف تھا۔ اس کے بعد دونوں بھائیوں نے دنیا والوں کو جو نمونۂ زندگی دیا۔ اس کے بنانے میں حضرت فاطمہؓ سے زیادہ کسی کا حصّہ ہوسکتا ہے تو اُسی کا ہوسکتا ہے جس کے الفاظ قرآن میں اس طرح ہیں۔ ذَالِکَ فَضْلُ اللّٰہِ یُؤْتِیْہِ مَنْ یَّشَاءُ یا پھر اس کا جس نے قرآن کے یہ الفاظ دنیا کے سامنے پیش فرمائے۔

## باپ کی وفات

دنیا کی ہر شے فانی ہے۔ یہاں جو آیا اس کے لیے موت یقینی ہے۔ موت سے کس کو رستگاری ہے۔ حضرت آدمؑ نبی تیجے زمیں کے چل بسے۔ اللہ کے آخری رسول صلی اللہ علیہ وسلم بھی ایک دن اللہ کو پیارے ہو ہی گئے۔ وہ آخری رسول جو بی بی فاطمہؓ

کے مشفق باپ تھے۔ بہترین مربیّ تھے۔ ایسے مشفق مہربان اور مربیّ باپ کا دنیا سے اٹھ جانا حضرت فاطمہؓ کے لئے معمولی سانحہ اور صدمہ نہ تھا۔ پھر وہ منظر کہ باپ پر بار بار غشی طاری ہوتی اور بیٹی کھلی آنکھوں سے دیکھتی۔ ایک بار نہ رہا گیا۔ باپ کی تکلیف دیکھ کر چیخ اٹھیں "واکرب اباہ" ہائے میرے باپ کی بے چینی حضورؐ نے سنا۔ فرمایا "بیٹی! آج کے بعد تمہارا باپ بے چین نہ ہوگا۔" ایک بار ایسی ہی حالت میں بیٹی کو پاس بلایا اور ان کے کان میں کچھ کہا۔ بی بی فاطمہؓ رونے لگیں۔ پھر پاس بلایا اور کان میں کچھ کہا۔ بی بی صاحبہ ہنس پڑیں۔ جس نے دیکھا۔ اس کے دل میں کھوج پیدا ہوگئی۔ کس کی ہمت ہوسکتی تھی۔ کہ راز پوچھے۔ حضرت عائشہؓ کو بیٹی پر بڑا ناز تھا۔ انھوں نے بیٹی سے راز پوچھا۔ صاف انکار کر دیا۔ خدا کی قسم! میں نبیؐ کے راز کو ظاہر نہ کروں گی۔ پھر جب حضورؐ کا انتقال ہوگیا تو حضرت عائشہؓ نے قسم دے کر کہا "فاطمہ! ماں ہونے کے ناتے میرا تم پر جو حق ہے۔ اسی حق کا واسطہ دیتی ہوں۔ سچ بتاؤ، وفات کے وقت حضورؐ نے تم سے کیا کہا تھا؟

سعادت مند بیٹی نے کہا "ہاں اب بتاؤں گی۔ میرے باپ نے پہلی بار مجھ سے فرمایا تھا کہ اسی مرض میں انتقال کروں گا۔ تو میں رونے لگی۔ پھر میرے باپ نے مجھ سے فرمایا کہ میرے خاندان میں سب سے پہلے تم ہی مجھ سے آملو گی تو میں ہنسنے لگی۔

باپ کی وفات کے بعد حضرت فاطمہؓ پر صدموں کا پہاڑ ٹوٹ پڑا تھا۔ چونکہ حضورؐ نے رونے پیٹنے سے منع فرما دیا تھا۔ سینہ کوبی سے روک دیا تھا۔ اس لئے حضرت فاطمہؓ نے تاعمر گریہ وبکا تو نہیں کیا لیکن سیرت کی کتابوں میں یہ بھی لکھا ہے کہ پھر کسی نے انھیں مسکراتے بھی نہ دیکھا۔

بخاری شریف میں لکھا ہے کہ جب صحابہؓ رسولؐ کی میت کو دفن کر کے آئے تو حضرت فاطمہؓ نے حضرت انسؓ سے پوچھا "کیا تم کو رسول اللہؐ پر مٹی ڈالتے اچھا معلوم ہوا؟

کلیجہ پھاڑ دینے والا فقرہ ہے کہ نہیں؟ لیکن حضرت فاطمہؓ نے اس صدمے کو بھی برداشت

کرلیا۔ ایک ہوک سی کلیجے سے اُٹھتی تھی لیکن کیا مجال کہ کبھی بی بی صاحبہ ارشادات رسولؐ کی حد سے گزر گئی ہوں۔ اللہ اللہ کیسے دل گردے کے انسان تھے۔ جن روائتوں میں یہ آتا ہے کہ وہ باپ کی جدائی میں اس طرح بین کرتیں اور سینہ پیٹتیں کہ محلے والوں کی نیند حرام ہو جاتی۔ مجھے ان روایتوں سے اتفاق نہیں۔ مجھے یقین ہے کہ حضرت فاطمہؓ نے کسی حال میں بھی حدودِ شریعت سے باہر قدم نہیں رکھا۔

**وفاتِ فاطمہؓ**

بی بی فاطمہؓ باپ کی جدائی کے صدمے کو سہہ تو گئیں لیکن ضبط غم نے ان کی زندگی کو گھلا ڈالا۔ حضورؐ کی وفات کو چھ مہینے ہی گزرے تھے کہ رمضان المبارک ۱۱ھ میں وفات فرما گئیں اور حضورؐ کی یہ پیشین گوئی کہ "میرے بعد خاندان میں سب سے پہلے تم ہی مجھ سے ملو گی" پوری ہو گئی۔ یہ منگل کا دن اور رمضان کی تیسری تاریخ تھی۔ اس وقت بی بی صاحبہ کی عمر ۲۹ سال کی تھی۔

حضرت بی بی فاطمہؓ غیر معمولی حیادار خاتون تھیں۔ مرنے سے پہلے ایک بزرگ اور تجربہ کار خاتون حضرت اسماء بنت عمیسؓ جو عظیم صحابیات میں سے تھیں اور حضرت ابوبکرؓ کی بیوی تھیں۔ ان سے کہا کہ کھلے جنازہ میں عورتوں کی بے پردگی ہوتی ہے جس کو میں ناپسند کرتی ہوں۔ انھوں نے بتایا کہ میں نے ہجرت حبشہ کے دوران حبش میں دیکھا ہے۔ آپ کہیں تو وہ مشورہ دوں۔ یہ کہہ کر کھجور کی شاخیں منگوائیں۔ ان پر کپڑا تان کر دکھا۔ اس سے پردہ کی صورت پیدا ہو گئی۔ حضرت فاطمہؓ خوش ہو گئیں۔ فرمایا کہ اسی طرح میرا جنازہ تیار کر کے جائے۔ چنانچہ اس پر عمل ہوا مسلمان خواتین نے اس طریقے کو پسند کیا۔ آج جہاں بھی میّت پر پردے کا رواج ہے۔ وہ حضرت فاطمہؓ کی دین ہے۔ ان کے بعد حضرت زینبؓ کا جنازہ بھی اسی طرح اٹھایا گیا تھا۔

**ترکہ**

یاد ہو گا کہ جب بی بی صاحبہ کی شادی ہوئی تھی تو حضورؐ نے ضرورت زندگی کے لئے بان کی ایک

چارپائی، چمڑے کا گدا، ایک چھاگل، مٹی کے دو گھڑے، ایک مشک اور دو چکیاں ساتھ کردی تھیں۔ بان کی چارپائی لوٹ کر برابر ہوگئی۔ چمڑے کا گدا بوسیدہ ہوکر ختم ہوگیا۔ چھاگل بھی نہ رہی۔ مٹی کے گھڑوں کی زندگی ہی کیا۔ مشک بھی پھٹ پھٹا گئی۔ بی بی صاحبہ کا انتقال ہوا تو ترکہ میں بس دو چکیاں ہی وارثوں کو ملیں۔ سدا رہے نام اللہ کا۔ نبی کریم ﷺ نے فرمایا تھا کہ میں اپنے گھر والوں کو دنیا کے ٹھیکروں میں پھنسانا نہیں چاہتا۔ عملاً کیسا سچ کرکے دکھایا اس پاک ہستی نے جسے ہم خاتون جنت، سیدۃ النساء اور سیدۂ عالم کے لقب سے یاد کرتے ہیں۔

**اولاد** بی بی فاطمہ رضہ کے پانچ اولادیں ہوئیں۔ حسن رضہ، حسین رضہ، محسن رضہ، ام کلثوم رضہ زینب رضہ یعنی تین بیٹے اور دو بیٹیاں۔ محسن رضہ نے بچپن ہی میں انتقال فرمایا۔ باقی دو پیارے بیٹوں اور دو بیٹیوں کے حالات تاریخ نے محفوظ رکھے ہیں۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم ان نواسوں اور نواسیوں کو بہت ہی محبوب رکھتے تھے۔ حضرت علی رضہ اور حضرت فاطمہ رضہ بھی بیٹیوں اور بیٹوں سے بہت پیار کرتے تھے۔ حضرت حسن رضہ اور حسین رضہ وہ عظیم انسان ہوئے جو تاریخ ساز کہلائے۔

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی صاحبزادیوں میں حضرت فاطمہ رضہ ہی سے نسل چلی جو حضورؐ کی نسبت سے سید کہلائی۔

## فضل وکمال

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت فاطمہ رضہ کا نام نامی ان پاک خواتین کے ساتھ لیا جو اللہ تعالےٰ کے نزدیک پاکیزہ قرار پائی ہیں۔ ہم پچھلے صفحات میں وہ حدیث نقل کر چکے ہیں جس میں بیان ہوا ہے کہ تمام عورتوں کے لئے دنیا کی عورتوں میں تقلید کے قابل یہ بزرگ ہستیاں ہیں۔

حضرت مریمؑ بنت عمران، ام المومنین حضرت خدیجہؓ بنت خویلدؓ، حضرت فاطمہؓ بنت محمدؐ، اور

یون مصر کی بیوی حضرت آسیہؑ علیہا السلام۔

ہم نے پچھلے صفحات میں جہاں یہ حدیث نقل کی ہے۔ اس کی تشریح بھی کر دی ہے۔ یہاں ایک یث اور ملاحظہ کیجئے۔ اس سے ثابت ہو گا کہ جو شخص حضرت فاطمہ رض کو ناراض کرے گا۔ اس کی قبت خطرے میں پڑ جائے گی۔ حدیث اس طرح ہے۔

" فَاطِمَۃُ بَضعَۃٌ مِنّی فَمَنْ غَضَبَہَا فَقَدْ اَغْضَبَنِی۔ (صحیح بخاری)

فاطمہ میرے جسم کا ایک حصہ ہے جو اس کو ناراض کرے گا، وہ مجھ کو ناراض کرے گا۔

ں کے ساتھ ہم اگر یوں اور ملائیں کہ جو رسول خدا کو ناراض کرے گا وہ اللہ کو ناراض کرے گا ظاہر ہے کہ اللہ کو ناراض کرنے والے کا ٹھکانہ کہاں ہو سکتا ہے۔

حضرت عائشہ رض جو علم وفضل میں اکابر صحابہ و صحابیات میں شمار ہوتی تھیں۔ فضائل فاطمہ کے سلسلے میں فرماتی ہیں کہ میں نے فاطمہ سے بہتر انسان ان کے باپ کے سوا دوسرا نہیں دیکھا۔ ز فاطمہ رض سے بڑھ کر کسی کو صاف گو نہیں پایا۔ الا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم۔

حضرت عائشہ رض کے ایک شاگرد نے ان سے پوچھا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سب سے زیادہ کسے چاہتے تھے؟ شاگرد کا خیال یہ تھا کہ جواب ملے گا کہ "عائشہ کو" لیکن حضرت عائشہ رض نے رمایا کہ حضورؐ سب سے زیادہ فاطمہ سے محبت کرتے تھے۔ اس کے بعد حضرت عائشہ رض یہ دلیلیں یتی ہیں "صورت وسیرت میں وہ حضورؐ سے ملتی جلتی تھیں۔ جب آپؐ کی خدمت میں آتیں آپؐ پدرے کھڑے ہو جاتے۔ پیشانی چوم لیتے اور پاس بٹھاتے۔ اسی طرح جب آپؐ ان کے گھر شریف لے جاتے تو وہ بھی کھڑی ہو جاتیں۔ باپ کو بوسہ دیتیں اور اپنی جگہ بٹھاتیں۔

حضرت عائشہ رض فرماتی ہیں کہ آپؐ نے حضرت فاطمہ رض سے ایک بار فرمایا کہ تم کو یہ پسند نہیں کہ تم دنیا کی تمام عورتوں کی سردار بنو! اس کے معنی یہ ہوئے کہ سیدۃ النساء کا لقب حضورؐ

